﴿سُورَةُ يُونُسَ﴾

بِسۡمِ ٱللَّهِ ٱلرَّحۡمَٰنِ ٱلرَّحِيمِ

الٓرۚ تِلۡكَ ءَايَٰتُ ٱلۡكِتَٰبِ ٱلۡحَكِيمِ ١ أَكَانَ

| الٓرۚ | تِلۡكَ | ءَايَٰتُ | ٱلۡكِتَٰبِ | ٱلۡحَكِيمِ ١ | أَكَانَ |
|---|---|---|---|---|---|
| الٓر | یہ | آیات ہیں | کتاب | حکیم کی | کیا ہے |
| یہ حکمت بھری کتاب کی آیات ہیں | | | | | |

لِلنَّاسِ عَجَبًا أَنۡ أَوۡحَيۡنَآ إِلَىٰ رَجُلٖ مِّنۡهُمۡ

| لِلنَّاسِ | عَجَبًا | أَنۡ | أَوۡحَيۡنَآ | إِلَىٰ رَجُلٖ | مِّنۡهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| لوگوں کے لیے | تعجب (کی بات) | یہ کہ | ہم نے وحی کی | ایک ایسے آدمی کی طرف | جو انہی میں سے ہیں |
| کیا لوگوں کے لیے یہ تعجب کی بات ہے یہ کہ ہم نے ایک ایسے آدمی کی طرف وحی کی جو انہی میں سے ہیں | | | | | |

أَنۡ أَنذِرِ ٱلنَّاسَ وَبَشِّرِ ٱلَّذِينَ ءَامَنُوٓاْ

| أَنۡ | أَنذِرِ | ٱلنَّاسَ | وَبَشِّرِ | ٱلَّذِينَ | ءَامَنُوٓاْ |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ کہ | آپ ڈرائیں | لوگوں کو | اور خوشخبری دے دیجیے | اُن لوگوں کو جو | ایمان لائے |
| یہ کہ آپ ﷺ لوگوں کو ڈرائیں اور ایمان والوں کو خوشخبری دے دیجیے | | | | | |

أَنَّ لَهُمۡ قَدَمَ صِدۡقٍ عِندَ رَبِّهِمۡۗ قَالَ ٱلۡكَٰفِرُونَ

| ٱلۡكَٰفِرُونَ | قَالَ | عِندَ رَبِّهِمۡۗ | قَدَمَ صِدۡقٍ | لَهُمۡ | أَنَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| کافروں نے | کہا | اُن کے رب کے پاس | سچا مرتبہ ہے | اُن کے لیے | (اس بات کی) کہ بیشک |
| کہ اُن کے لیے اُن کے رب کے پاس بہت اونچا مرتبہ ہے (اس پر) کافروں نے کہا | | | | | |

إِنَّ هَٰذَا لَسَٰحِرٞ مُّبِينٌ ۝٢ إِنَّ رَبَّكُمُ

| رَبَّكُمُ | إِنَّ | مُّبِينٌ ۝٢ | لَسَٰحِرٞ | هَٰذَا | إِنَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| تمھارا رب | یقیناً | کھلا | یقیناً جادوگر ہے | یہ (شخص تو) | بلاشبہ |
| کہ یہ تو ایک کھلا جادوگر ہے۔ یقیناً تمھارا رب وہ اللہ ہے | | | | | |

ٱللَّهُ ٱلَّذِي خَلَقَ ٱلسَّمَٰوَٰتِ وَٱلۡأَرۡضَ فِي سِتَّةِ أَيَّامٖ

| فِي سِتَّةِ أَيَّامٖ | وَٱلۡأَرۡضَ | ٱلسَّمَٰوَٰتِ | خَلَقَ | ٱلَّذِي | ٱللَّهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| چھ دنوں میں | اور زمین کو | آسمانوں کو | پیدا کیا | وہ جس نے | اللہ ہے |
| جس نے آسمانوں اور زمین کو چھ دنوں میں پیدا کیا | | | | | |

ثُمَّ ٱسۡتَوَىٰ عَلَى ٱلۡعَرۡشِۖ يُدَبِّرُ ٱلۡأَمۡرَۖ مَا مِن شَفِيعٍ

| مِن شَفِيعٍ | مَا | ٱلۡأَمۡرَۖ | يُدَبِّرُ | عَلَى ٱلۡعَرۡشِۖ | ثُمَّ ٱسۡتَوَىٰ |
|---|---|---|---|---|---|
| کوئی سفارشی | نہیں ہے | (ہر) کام کی | وہ تدبیر کرتا ہے | عرش پر | پھر وہ مستوی ہو گیا |
| پھر وہ عرش پر مستوی ہو گیا اور وہ ہر کام کی تدبیر کرتا ہے نہیں ہے کوئی سفارش کرنے والا | | | | | |

إِلَّا مِنۢ بَعۡدِ إِذۡنِهِۦۚ ذَٰلِكُمُ ٱللَّهُ رَبُّكُمۡ فَٱعۡبُدُوهُۚ

| إِلَّا | مِنۢ بَعۡدِ إِذۡنِهِۦۚ | ذَٰلِكُمُ | ٱللَّهُ | رَبُّكُمۡ | فَٱعۡبُدُوهُۚ |
|---|---|---|---|---|---|
| مگر | اس کی اجازت کے بعد | یہی ہے | اللہ | تمھارا رب ہے | سو تم اُسی کی عبادت کرو |

مگر اس کی اجازت کے بعد۔ یہی اللہ تمھارا رب ہے سو تم اُسی کی عبادت کرو

أَفَلَا تَذَكَّرُونَ ٣ إِلَيۡهِ مَرۡجِعُكُمۡ جَمِيعٗاۖ وَعۡدَ ٱللَّهِ حَقًّاۚ إِنَّهُۥ

| أَفَلَا تَذَكَّرُونَ ٣ | إِلَيۡهِ | مَرۡجِعُكُمۡ جَمِيعٗاۖ | وَعۡدَ ٱللَّهِ | حَقًّاۚ | إِنَّهُۥ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیا پھر تم نصیحت حاصل نہیں کرتے | اسی کی طرف | تم سب کو لوٹ کر جانا ہے | اللہ کا وعدہ | سچا ہے | بلاشبہ وہی |

کیا پھر تم نصیحت حاصل نہیں کرتے۔ اسی کی طرف تم سب کو لوٹ کر جانا ہے اللہ کا وعدہ سچا ہے

يَبۡدَؤُاْ ٱلۡخَلۡقَ ثُمَّ يُعِيدُهُۥ لِيَجۡزِيَ ٱلَّذِينَ

| يَبۡدَؤُاْ | ٱلۡخَلۡقَ | ثُمَّ | يُعِيدُهُۥ | لِيَجۡزِيَ | ٱلَّذِينَ |
|---|---|---|---|---|---|
| پہلی مرتبہ پیدا کرتا ہے | مخلوق کو | پھر | وہی دوبارہ زندہ کرے گا اس کو | تاکہ وہ بدلہ دے | اُن لوگوں کو جو |

بلاشبہ وہی مخلوق کو پہلی مرتبہ پیدا کرتا ہے پھر وہی اس کو دوبارہ زندہ کرے گا تاکہ وہ ان لوگوں کو بدلہ دے

ءَامَنُواْ وَعَمِلُواْ ٱلصَّٰلِحَٰتِ بِٱلۡقِسۡطِۚ وَٱلَّذِينَ كَفَرُواْ لَهُمۡ

| ءَامَنُواْ | وَعَمِلُواْ ٱلصَّٰلِحَٰتِ | بِٱلۡقِسۡطِۚ | وَٱلَّذِينَ | كَفَرُواْ | لَهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| ایمان لائے | اور نیک عمل کیے | انصاف کے ساتھ | اور وہ لوگ جنھوں نے | کفر کیا | اُن کے لیے |

جو ایمان لائے اور جنھوں نے نیک عمل کیے انصاف کے ساتھ۔ اور وہ لوگ جنھوں نے کفر کیا

شَرَابٌ مِّنْ حَمِيمٍ وَعَذَابٌ أَلِيمٌۢ بِمَا كَانُواْ يَكۡفُرُونَ ﴿٤﴾

| كَانُواْ يَكۡفُرُونَ ﴿٤﴾ | بِمَا | أَلِيمٌۢ | وَعَذَابٌ | مِّنْ حَمِيمٍ | شَرَابٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہ وہ کفر کرتے تھے | اس وجہ سے | دردناک ہوگا | اور عذاب | کھولتے ہوئے پانی کا | پینا ہوگا |
| ان کے پینے کے لیے ہوگا کھولتا ہوا پانی اور دردناک عذاب ان کے کفر کرنے کی وجہ سے جو وہ کرتے تھے | | | | | |

هُوَ ٱلَّذِى جَعَلَ ٱلشَّمۡسَ ضِيَآءً وَٱلۡقَمَرَ نُورًا

| نُورًا | وَٱلۡقَمَرَ | ضِيَآءً | ٱلشَّمۡسَ | جَعَلَ | هُوَ ٱلَّذِى |
|---|---|---|---|---|---|
| نور (والا) | اور چاند (کو) | چمک (والا) | سورج کو | بنایا | وہی ہے (اللہ) جس نے |
| وہی اللہ ہے جس نے بنایا سورج کو چمکدار اور چاند کو نور | | | | | |

وَقَدَّرَهُۥ مَنَازِلَ لِتَعۡلَمُواْ عَدَدَ ٱلسِّنِينَ وَٱلۡحِسَابَۚ

| وَٱلۡحِسَابَۚ | ٱلسِّنِينَ | عَدَدَ | لِتَعۡلَمُواْ | مَنَازِلَ | وَقَدَّرَهُۥ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور حساب (بھی) | سالوں کی | گنتی | تاکہ تم جان لو | منزلیں | اور اس نے مقرر کی اس کی |
| اور اس نے اس چاند کی منزلیں مقرر کر دیں تاکہ تمھیں برسوں کی گنتی معلوم ہو اور تم (معاملات زندگی میں) حساب کر سکو۔ | | | | | |

مَا خَلَقَ ٱللَّهُ ذَٰلِكَ إِلَّا بِٱلۡحَقِّۚ يُفَصِّلُ ٱلۡأٓيَٰتِ

| ٱلۡأٓيَٰتِ | يُفَصِّلُ | بِٱلۡحَقِّۚ | إِلَّا | ذَٰلِكَ | مَا خَلَقَ ٱللَّهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اپنی آیات | وہ تفصیل سے بیان کرتا ہے | حق کے ساتھ | مگر | یہ (سب کچھ) | نہیں پیدا کیا اللہ نے |
| اللہ نے یہ سب کچھ پیدا نہیں کیا مگر حق کے ساتھ 'وہ اپنی آیات کی تفصیل بیان کرتا ہے | | | | | |

لِقَوۡمٖ يَعۡلَمُونَ ٥ إِنَّ فِي ٱخۡتِلَٰفِ ٱلَّيۡلِ وَٱلنَّهَارِ

| لِقَوۡمٖ | يَعۡلَمُونَ ٥ | إِنَّ | فِي ٱخۡتِلَٰفِ | ٱلَّيۡلِ | وَٱلنَّهَارِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اُن لوگوں کے لیے جو | جانتے ہیں | بیشک | (بدل بدل کر) آنے جانے میں | رات | اور دن کے |
| اُن لوگوں کے لیے جو جانتے ہیں۔ بیشک رات اور دن کے بدل بدل کر آنے جانے میں | | | | | |

وَمَا خَلَقَ ٱللَّهُ فِي ٱلسَّمَٰوَٰتِ وَٱلۡأَرۡضِ لَأٓيَٰتٖ

| وَمَا | خَلَقَ | ٱللَّهُ | فِي ٱلسَّمَٰوَٰتِ | وَٱلۡأَرۡضِ | لَأٓيَٰتٖ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور (اس میں بھی) جو کچھ | پیدا کیا | اللہ نے | آسمانوں میں | اور زمین میں | یقیناً بڑی نشانیاں ہیں |
| اور جو کچھ اللہ تعالٰی نے آسمانوں اور زمین میں بنایا ہے | | | | | |

لِّقَوۡمٖ يَتَّقُونَ ٦ إِنَّ ٱلَّذِينَ لَا يَرۡجُونَ لِقَآءَنَا

| لِّقَوۡمٖ | يَتَّقُونَ ٦ | إِنَّ | ٱلَّذِينَ | لَا يَرۡجُونَ | لِقَآءَنَا |
|---|---|---|---|---|---|
| اُن لوگوں کے لیے | جو ڈرتے ہیں | بیشک | وہ لوگ جو | نہیں اُمید رکھتے | ہماری ملاقات کی |
| اس میں ڈرنے والوں کے لیے نشانیاں ہیں۔ بیشک جو لوگ ہماری ملاقات کی اُمید نہیں رکھتے | | | | | |

وَرَضُواْ بِٱلۡحَيَوٰةِ ٱلدُّنۡيَا وَٱطۡمَأَنُّواْ بِهَا وَٱلَّذِينَ هُمۡ

| وَرَضُواْ | بِٱلۡحَيَوٰةِ ٱلدُّنۡيَا | وَٱطۡمَأَنُّواْ | بِهَا | وَٱلَّذِينَ | هُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور وہ راضی ہیں | دنیا کی زندگی کے ساتھ | اور وہ مطمئن ہیں | اسی کے ساتھ | اور وہ لوگ کہ | وہ |
| اور وہ دنیا کی زندگی پر ہی راضی اور اسی پر مطمئن ہیں | | | | | |

عَنۡ ءَايَٰتِنَا غَٰفِلُونَ ۝٧ أُوْلَٰٓئِكَ مَأۡوَىٰهُمُ ٱلنَّارُ بِمَا

| عَنۡ ءَايَٰتِنَا | غَٰفِلُونَ ۝٧ | أُوْلَٰٓئِكَ | مَأۡوَىٰهُمُ | ٱلنَّارُ | بِمَا |
|---|---|---|---|---|---|
| ہماری آیات سے | غافل ہیں | یہ لوگ | ان کا ٹھکانا | آگ ہے | بسبب اس کے جو |
| اور جو ہماری آیات سے غافل ہیں یہی وہ لوگ ہیں جن کا ٹھکانا آگ ہے | | | | | |

كَانُواْ يَكۡسِبُونَ ۝٨ إِنَّ ٱلَّذِينَ ءَامَنُواْ وَعَمِلُواْ

| كَانُواْ | يَكۡسِبُونَ ۝٨ | إِنَّ | ٱلَّذِينَ | ءَامَنُواْ | وَعَمِلُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ تھے | کماتے | یقیناً | وہ لوگ جو | ایمان لائے | اور انہوں نے عمل کیے |
| بسبب اس کے جو وہ کماتے تھے۔ یقیناً وہ لوگ جو ایمان لائے اور انہوں نے نیک عمل کیے | | | | | |

ٱلصَّٰلِحَٰتِ يَهۡدِيهِمۡ رَبُّهُم بِإِيمَٰنِهِمۡۖ تَجۡرِي

| ٱلصَّٰلِحَٰتِ | يَهۡدِيهِمۡ | رَبُّهُم | بِإِيمَٰنِهِمۡۖ | تَجۡرِي |
|---|---|---|---|---|
| نیک | رہنمائی کرے گا اُن کی | اُن کا رب (جنت کی طرف) | اُن کے ایمان کی وجہ سے | بہتی ہیں |
| اُن کا رب اُن کے ایمان کی وجہ سے جنت کی طرف اُن کی رہنمائی کرے گا | | | | |

مِن تَحۡتِهِمُ ٱلۡأَنۡهَٰرُ فِي جَنَّٰتِ ٱلنَّعِيمِ ۝٩ دَعۡوَىٰهُمۡ فِيهَا سُبۡحَٰنَكَ ٱللَّهُمَّ

| مِن تَحۡتِهِمُ | ٱلۡأَنۡهَٰرُ | فِي جَنَّٰتِ ٱلنَّعِيمِ ۝٩ | دَعۡوَىٰهُمۡ | فِيهَا | سُبۡحَٰنَكَ ٱللَّهُمَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان کے نیچے سے | نہریں | نعمتوں والے باغات میں | اُن کا پکارنا ہوگا | اُن (باغات) میں | پاک ہے تو (اے اللہ) |
| جن کے نیچے نہریں بہتی ہونگی۔ اُن کی پکار اُن باغات میں ہوگی اے اللہ تو پاک ہے (سبحان اللہ) | | | | | |

وَتَحِيَّتُهُمۡ فِيهَا سَلَٰمٞۚ وَءَاخِرُ دَعۡوَىٰهُمۡ أَنِ ٱلۡحَمۡدُ

| ٱلۡحَمۡدُ | أَنِ | وَءَاخِرُ دَعۡوَىٰهُمۡ | سَلَٰمٞۚ | فِيهَا | وَتَحِيَّتُهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| تمام تعریفیں | یہ کہ | اور اُن کی آخری پکار ہو گی | سلام | ان میں | اور اُن کی دعا ہو گی |

اور اُس میں اُن کی (آپس کی) "دعا" سلام ہو گی اور اُن کی آخری پکار ہو گی

لِلَّهِ رَبِّ ٱلۡعَٰلَمِينَ ١٠ وَلَوۡ يُعَجِّلُ ٱللَّهُ

| ٱللَّهُ | يُعَجِّلُ | وَلَوۡ | ٱلۡعَٰلَمِينَ ١٠ | رَبِّ | لِلَّهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | جلدی کرتا | اور اگر | تمام جہانوں کا | جو رب ہے | اللہ ہی کے لیے ہیں |

کہ تمام تعریفیں اللہ کے لیے ہے جو تمام جہانوں کا رب ہے۔

لِلنَّاسِ ٱلشَّرَّ ٱسۡتِعۡجَالَهُم بِٱلۡخَيۡرِ لَقُضِيَ

| لَقُضِيَ | بِٱلۡخَيۡرِ | ٱسۡتِعۡجَالَهُم | ٱلشَّرَّ | لِلنَّاسِ |
|---|---|---|---|---|
| توالبتہ پورا کر دیا جاتا | بھلائی کو | مانند جلدی طلب کرنے ان (لوگوں) کے | بُرائی (پہنچانے میں) | لوگوں کے لیے |

اور اگر اللہ جلدی کر دیتا لوگوں کے لیے شر 'جیسے کہ وہ خیر چاہتے ہیں

إِلَيۡهِمۡ أَجَلُهُمۡۖ فَنَذَرُ ٱلَّذِينَ لَا يَرۡجُونَ لِقَآءَنَا

| لِقَآءَنَا | لَا يَرۡجُونَ | ٱلَّذِينَ | فَنَذَرُ | أَجَلُهُمۡۖ | إِلَيۡهِمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| ہماری ملاقات کی | نہیں اُمید رکھتے | اُن لوگوں کو جو | پھر چھوڑ دیجیے | وقت مقرر | اُن کا |

تو ان کا وعدہ کبھی کا پورا ہو چکا ہوتا۔ پھر چھوڑ دیجیے اُن لوگوں کو جو ہماری ملاقات کی اُمید نہیں رکھتے

فِي طُغۡيَٰنِهِمۡ يَعۡمَهُونَ۝١١ وَإِذَا مَسَّ ٱلۡإِنسَٰنَ ٱلضُّرُّ

| ٱلضُّرُّ | ٱلۡإِنسَٰنَ | مَسَّ | وَإِذَا | يَعۡمَهُونَ۝١١ | فِي طُغۡيَٰنِهِمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| تکلیف | انسان کو | پہنچتی ہے | اور جب | وہ بھٹکتے پھرتے ہیں | ان کی سرکشی میں |
| کہ اپنی سرکشی میں بھٹکتے رہیں۔ اور جب انسان کو کوئی تکلیف پہنچتی ہے | | | | | |

دَعَانَا لِجَنۢبِهِۦٓ أَوۡ قَاعِدًا أَوۡ قَآئِمًا

| قَآئِمًا | أَوۡ | قَاعِدًا | أَوۡ | لِجَنۢبِهِۦٓ | دَعَانَا |
|---|---|---|---|---|---|
| کھڑے ہوئے | یا | بیٹھے ہوئے | یا | پہلو کے بل (لیٹے ہوئے) | تو وہ ہمیں پکارتا ہے |
| تو وہ ہمیں پکارتا ہے پہلو کے بل (لیٹے ہوئے) یا بیٹھے ہوئے یا کھڑے ہوئے | | | | | |

فَلَمَّا كَشَفۡنَا عَنۡهُ ضُرَّهُۥ مَرَّ كَأَن

| كَأَن | مَرَّ | ضُرَّهُۥ | عَنۡهُ | كَشَفۡنَا | فَلَمَّا |
|---|---|---|---|---|---|
| گویا کہ | تو یوں وہ گزر جاتا ہے | اس کی تکلیف | اُس سے | ہم دور کر دیتے ہیں | پھر جب |
| پھر جب ہم اُس سے اس کی تکلیف دور کر دیتے ہیں تو یوں وہ گزر جاتا ہے | | | | | |

لَّمۡ يَدۡعُنَآ إِلَىٰ ضُرّٖ مَّسَّهُۥۚ كَذَٰلِكَ زُيِّنَ

| زُيِّنَ | كَذَٰلِكَ | مَّسَّهُۥۚ | إِلَىٰ ضُرّٖ | لَّمۡ يَدۡعُنَآ |
|---|---|---|---|---|
| مزین کر دیئے گئے | اسی طرح | جو اُسے پہنچی تھی | اس تکلیف (کے ہٹانے) کے لیے | اُس نے ہمیں نہیں پکارا تھا |
| گویا کہ اُس نے اس تکلیف (کے ہٹانے) کے لیے ہمیں پکارا نہیں تھا جو اُسے پہنچی تھی اسی طرح مزین کر دیئے گئے | | | | |

لِلۡمُسۡرِفِينَ مَا كَانُواْ يَعۡمَلُونَ ١٢ وَلَقَدۡ أَهۡلَكۡنَا ٱلۡقُرُونَ

| ٱلۡقُرُونَ | أَهۡلَكۡنَا | وَلَقَدۡ | يَعۡمَلُونَ ١٢ | كَانُواْ | لِلۡمُسۡرِفِينَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اُن امتوں کو جو | ہم نے ہلاک کر دیا | اور یقیناً | (بُرے) عمل کرتے | جو وہ تھے | حد سے گزرنے والوں کے لیے |
| حد سے گزرنے والوں کے لیے اُن کے بُرے اعمال۔ اور یقیناً ہم نے تم سے پہلی اُمتوں کو ہلاک کر دیا | | | | | |

مِن قَبۡلِكُمۡ لَمَّا ظَلَمُواْ وَجَآءَتۡهُمۡ رُسُلُهُم بِٱلۡبَيِّنَٰتِ

| بِٱلۡبَيِّنَٰتِ | رُسُلُهُم | وَجَآءَتۡهُمۡ | ظَلَمُواْ | لَمَّا | مِن قَبۡلِكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| واضح دلیلوں کے ساتھ | ان کے رسول | اور آئے ان کے پاس | انہوں نے ظلم کیا | جب | جو تم سے پہلے تھیں |
| جب انہوں نے ظلم کیا اور ان کے پاس ان کے رسول واضح دلیلوں کے ساتھ آئے | | | | | |

وَمَا كَانُواْ لِيُؤۡمِنُواْۚ كَذَٰلِكَ نَجۡزِي ٱلۡقَوۡمَ ٱلۡمُجۡرِمِينَ ١٣

| ٱلۡمُجۡرِمِينَ ١٣ | ٱلۡقَوۡمَ | نَجۡزِي | كَذَٰلِكَ | لِيُؤۡمِنُواْۚ | وَمَا كَانُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| مجرم ہیں | ان لوگوں کو جو | ہم سزا دیتے ہیں | اسی طرح | کہ ایمان لاتے | اور نہ وہ ہوئے |
| لیکن وہ ایمان لانے والے نہ ہوئے اسی طرح ہم مجرم لوگوں کو سزا دیتے ہیں۔ | | | | | |

ثُمَّ جَعَلۡنَٰكُمۡ خَلَٰٓئِفَ فِي ٱلۡأَرۡضِ مِنۢ بَعۡدِهِمۡ لِنَنظُرَ

| لِنَنظُرَ | مِنۢ بَعۡدِهِمۡ | فِي ٱلۡأَرۡضِ | خَلَٰٓئِفَ | جَعَلۡنَٰكُمۡ | ثُمَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| تاکہ ہم دیکھیں | اُن کے بعد | زمین میں | خلیفہ | ہم نے تمھیں بنایا | پھر |
| پھر ہم نے تمھیں اُن کے بعد زمین میں خلیفہ بنایا | | | | | |

كَيۡفَ تَعۡمَلُونَ۝١٤ وَإِذَا تُتۡلَىٰ عَلَيۡهِمۡ ءَايَاتُنَا

| ءَايَاتُنَا | عَلَيۡهِمۡ | تُتۡلَىٰ | وَإِذَا | تَعۡمَلُونَ۝١٤ | كَيۡفَ |
|---|---|---|---|---|---|
| ہماری آیات | ان پر | تلاوت کی جاتی ہیں | اور جب | عمل کرتے ہو؟ | کیسے تم |
| تاکہ ہم دیکھیں تم کیسے عمل کرتے ہو۔ اور جب ان پر ہماری واضح آیات تلاوت کی جاتی ہیں | | | | | |

بَيِّنَـٰتٖ قَالَ ٱلَّذِينَ لَا يَرۡجُونَ لِقَآءَنَا ٱئۡتِ

| ٱئۡتِ | لِقَآءَنَا | لَا يَرۡجُونَ | ٱلَّذِينَ | قَالَ | بَيِّنَـٰتٖ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو لے آ | ہماری ملاقات کی | اُمید نہیں رکھتے | وہ لوگ جو | تو کہتے ہیں | واضح |
| تو کہتے ہیں وہ لوگ جو ہماری ملاقات کی اُمید نہیں رکھتے | | | | | |

بِقُرۡءَانٍ غَيۡرِ هَـٰذَآ أَوۡ بَدِّلۡهُۚ قُلۡ مَا يَكُونُ

| مَا يَكُونُ | قُلۡ | بَدِّلۡهُۚ | أَوۡ | غَيۡرِ هَـٰذَآ | بِقُرۡءَانٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| نہیں ہے لائق | کہہ دیجیے | بدل دے اس کو کچھ | یا | اس کے علاوہ | کوئی اور قرآن |
| تو لے آ اس کے علاوہ کوئی اور قرآن یا اس کو کچھ بدل دے | | | | | |

لِيٓ أَنۡ أُبَدِّلَهُۥ مِن تِلۡقَآيِٕ نَفۡسِيٓۖ إِنۡ أَتَّبِعُ إِلَّا

| إِلَّا | إِنۡ أَتَّبِعُ | مِن تِلۡقَآيِٕ نَفۡسِيٓۖ | أُبَدِّلَهُۥ | أَنۡ | لِيٓ |
|---|---|---|---|---|---|
| مگر | نہیں میں اتباع کرتا | اپنی طرف سے | میں بدل دوں اُسے | یہ کہ | میرے لیے |
| نہیں ہے لائق میرے لیے یہ کہ میں اُسے اپنی طرف سے بدل دوں نہیں میں اتباع کرتا | | | | | |

مَا يُوحَىٰٓ إِلَيَّۖ إِنِّيٓ أَخَافُ إِنۡ

| إِنۡ | أَخَافُ | إِنِّيٓ | إِلَيَّۖ | يُوحَىٰٓ | مَا |
|---|---|---|---|---|---|
| اگر | ڈرتا ہوں | بیشک میں | میری طرف | وحی کی جاتی ہے | اس چیز کا جو |
| مگر اس چیز کا جو میری طرف وحی کی جاتی ہے بیشک میں ڈرتا ہوں | | | | | |

عَصَيۡتُ رَبِّي عَذَابَ يَوۡمٍ عَظِيمٖ ١٥ قُل لَّوۡ شَآءَ

| شَآءَ | لَّوۡ | قُل | عَذَابَ يَوۡمٍ عَظِيمٖ ١٥ | رَبِّي | عَصَيۡتُ |
|---|---|---|---|---|---|
| چاہتا | اگر | کہہ دیجیے | بڑے دن کے عذاب سے | اپنے رب کی | میں نے نافرمانی کی |
| بڑے دن کے عذاب سے اگر میں اپنے رب کی نافرمانی کروں۔ آپ ﷺ (ان سے) کہہ دیجیے اگر اللہ چاہتا | | | | | |

ٱللَّهُ مَا تَلَوۡتُهُۥ عَلَيۡكُمۡ وَلَآ أَدۡرَىٰكُم بِهِۦۖ فَقَدۡ

| فَقَدۡ | بِهِۦۖ | وَلَآ أَدۡرَىٰكُم | عَلَيۡكُمۡ | مَا تَلَوۡتُهُۥ | ٱللَّهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر یقیناً | اس کی | اور نہ وہ (اللہ) اطلاع دیتا تمھیں | تم پر | تو نہ میں تلاوت کرتا اس کی | اللہ |
| تو میں اس کی تلاوت تم پر نہ کرتا اور وہ اللہ تمھیں اس کی اطلاع نہ دیتا | | | | | |

لَبِثۡتُ فِيكُمۡ عُمُرٗا مِّن قَبۡلِهِۦٓۚ أَفَلَا تَعۡقِلُونَ ١٦

| أَفَلَا تَعۡقِلُونَ ١٦ | مِّن قَبۡلِهِۦٓۚ | عُمُرٗا | فِيكُمۡ | لَبِثۡتُ |
|---|---|---|---|---|
| کیا پھر تم عقل نہیں کرتے؟ | اس (دعوائے نبوت) سے پہلے | ایک مدت (عمر کی) | تمھارے اندر | میں گزار چکا ہوں |
| میں اس (دعوائے نبوت) سے پہلے تمھارے درمیان ایک عمر گزار چکا ہوں تو کیا تم لوگ عقل سے کام نہیں لیتے۔ | | | | |

فَمَنۡ أَظۡلَمُ مِمَّنِ ٱفۡتَرَىٰ عَلَى ٱللَّهِ كَذِبًا أَوۡ كَذَّبَ

| فَمَنۡ | أَظۡلَمُ | مِمَّنِ | ٱفۡتَرَىٰ عَلَى ٱللَّهِ | كَذِبًا | أَوۡ كَذَّبَ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر کون | زیادہ ظالم ہے | اس سے جو | افترا باندھا اللہ پر | جھوٹا | اس نے جھٹلایا |
| تو اس شخص سے بڑھکر کون ظالم ہو گا جس نے اللہ کی طرف جھوٹ بات منصوب کی یا اُس کی آیات کو جھٹلایا | | | | | |

بِـَٔايَٰتِهِۦٓۚ إِنَّهُۥ لَا يُفۡلِحُ ٱلۡمُجۡرِمُونَ ١٧ وَيَعۡبُدُونَ مِن دُونِ ٱللَّهِ

| بِـَٔايَٰتِهِۦٓۚ | إِنَّهُۥ | لَا يُفۡلِحُ | ٱلۡمُجۡرِمُونَ ١٧ | وَيَعۡبُدُونَ | مِن دُونِ ٱللَّهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس کی آیات کو؟ | بیشک | نہیں کامیاب ہونگے | مجرم لوگ | اور وہ عبادت کرتے ہیں | اللہ کے سوا |
| بیشک مجرم لوگ کامیاب نہیں ہونگے۔ اور یہ لوگ عبادت کرتے ہیں اللہ کے سوا | | | | | |

مَا لَا يَضُرُّهُمۡ وَلَا يَنفَعُهُمۡ وَيَقُولُونَ هَٰٓؤُلَآءِ شُفَعَٰٓؤُنَا

| مَا | لَا يَضُرُّهُمۡ | وَلَا يَنفَعُهُمۡ | وَيَقُولُونَ | هَٰٓؤُلَآءِ | شُفَعَٰٓؤُنَا |
|---|---|---|---|---|---|
| اس کی جو | اُن کو نقصان نہیں پہنچاتی | اور نہ وہ نفع دیتی ہے انہیں | اور وہ کہتے ہیں | یہ لوگ | ہمارے سفارشی ہیں |
| ایسی چیزوں کی جو نہ انہیں نقصان پہنچا سکتی ہیں اور نہ انہیں نفع دے سکتی ہیں اور وہ کہتے ہیں | | | | | |

عِندَ ٱللَّهِۚ قُلۡ أَتُنَبِّـُٔونَ ٱللَّهَ بِمَا لَا يَعۡلَمُ فِي ٱلسَّمَٰوَٰتِ

| عِندَ ٱللَّهِۚ | قُلۡ | أَتُنَبِّـُٔونَ ٱللَّهَ | بِمَا | لَا يَعۡلَمُ | فِي ٱلسَّمَٰوَٰتِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ کے ہاں | آپؐ کہہ دیجیے | کیا تم اللہ کو خبر دیتے ہو | اس چیز کہ وہ | نہیں جانتا | (اسے) آسمانوں میں |
| یہ لوگ اللہ کے ہاں ہمارے سفارشی ہیں آپؐ صَلَّى ٱللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ کہہ دیجیے کیا تم اللہ کو خبر دیتے ہو اس چیز کہ وہ نہیں جانتا | | | | | |

وَلَا فِي ٱلۡأَرۡضِۚ سُبۡحَٰنَهُۥ وَتَعَٰلَىٰ عَمَّا يُشۡرِكُونَ ١٨ وَمَا كَانَ ٱلنَّاسُ

| وَلَا فِي ٱلۡأَرۡضِۚ | سُبۡحَٰنَهُۥ | وَتَعَٰلَىٰ | عَمَّا يُشۡرِكُونَ ١٨ | وَمَا كَانَ | ٱلنَّاسُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور نہ زمین میں | وہ پاک ہے | اور بلند ہے | ان چیزوں سے جن کو وہ شریک ٹھہراتے ہیں | اور نہیں تھے | (پہلے) لوگ |
| اسے آسمانوں میں اور نہ زمین میں ؟ وہ پاک اور بلند ہے ان چیزوں سے جن کو وہ شریک ٹھہراتے ہیں | | | | | |

إِلَّآ أُمَّةً وَٰحِدَةً فَٱخۡتَلَفُواْۚ وَلَوۡلَا كَلِمَةٌ سَبَقَتۡ

| إِلَّآ | أُمَّةً وَٰحِدَةً | فَٱخۡتَلَفُواْۚ | وَلَوۡلَا | كَلِمَةٌ | سَبَقَتۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| مگر | ایک ہی اُمت | پھر انہوں نے اختلاف کیا | اور اگر نہ ہوتی | ایک بات | جو پہلے سے طے ہو چکی ہے |
| اور نہیں تھے پہلے لوگ مگر ایک ہی اُمت' پھر (بعد میں) انہوں نے اختلاف کیا | | | | | |

مِن رَّبِّكَ لَقُضِيَ بَيۡنَهُمۡ فِيمَا فِيهِ

| مِن رَّبِّكَ | لَقُضِيَ | بَيۡنَهُمۡ | فِيمَا | فِيهِ |
|---|---|---|---|---|
| آپ کے رب کی طرف سے | تو یقیناً فیصلہ کر دیا جاتا | ان کے درمیان | اس چیز کے بارے میں | کہ جس میں |
| اور اگر ایک بات تیرے رب کی طرف سے پہلے طے نہ پا چکی ہوتی تو یقیناً ان کے درمیان فیصلہ کر دیا جاتا | | | | |

يَخۡتَلِفُونَ ١٩ وَيَقُولُونَ لَوۡلَآ أُنزِلَ عَلَيۡهِ ءَايَةٌ مِّن رَّبِّهِۦۖ

| يَخۡتَلِفُونَ ١٩ | وَيَقُولُونَ | لَوۡلَآ أُنزِلَ | عَلَيۡهِ | ءَايَةٌ | مِّن رَّبِّهِۦۖ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ اختلاف کر رہے ہیں | اور وہ کہتے ہیں | کیوں نہیں نازل کی گئی | اس (رسولؐ) پر | کوئی نشانی | اس کے رب کی طرف سے |
| اس چیز کے بارے میں کہ جس میں وہ اختلاف کر رہے ہیں۔ اور وہ کہتے ہیں اس رسولؐ پر اس کے رب کی طرف سے | | | | | |

فَقُلۡ إِنَّمَا ٱلۡغَيۡبُ لِلَّهِ فَٱنتَظِرُوٓاْ إِنِّي مَعَكُم

| مَعَكُم | إِنِّي | فَٱنتَظِرُوٓاْ | إِنَّمَا ٱلۡغَيۡبُ لِلَّهِ | فَقُلۡ |
|---|---|---|---|---|
| تمھارے ساتھ | بیشک میں بھی | پھر تم انتظار کرو | غیب صرف اللہ کے لیے ہے | تو پھر آپؐ کہہ دیجیے |
| کوئی نشانی کیوں نہیں نازل کی گئی آپؐ کہہ دیجیے غیب کا علم تو صرف اللہ کے پاس ہے پھر تم انتظار کرو | | | | |

مِّنَ ٱلۡمُنتَظِرِينَ ٢٠ وَإِذَآ أَذَقۡنَا ٱلنَّاسَ رَحۡمَةً مِّنۢ بَعۡدِ ضَرَّآءَ

| مِّنۢ بَعۡدِ ضَرَّآءَ | رَحۡمَةً | ٱلنَّاسَ | أَذَقۡنَا | وَإِذَآ | مِّنَ ٱلۡمُنتَظِرِينَ ٢٠ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس تکلیف کے بعد | رحمت | (کافر) لوگوں کو | جب ہم چکھاتے ہیں | اور جب | انتظار کرنے والوں میں سے ہوں |
| بیشک میں بھی تمھارے ساتھ انتظار کرنے والوں میں سے ہوں۔ اور جب ہم (کافر) لوگوں کو رحمت کا مزہ چکھاتے ہیں | | | | | |

مَسَّتۡهُمۡ إِذَا لَهُم مَّكۡرٞ فِيٓ ءَايَاتِنَاۚ قُلِ

| قُلِ | فِيٓ ءَايَاتِنَاۚ | مَّكۡرٞ | لَهُم | إِذَا | مَسَّتۡهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| آپؐ کہہ دیجیے | (جو وہ چلتے ہیں) ہماری آیات میں | چالیں ہوتی ہیں | اُن کے لیے | تو ناگہاں | جو اُنہیں پہنچی |
| اُس تکلیف کے بعد جو اُنہیں پہنچی تو فوراً ہی وہ ہماری آیات کے بارے میں سازشیں کرنے لگتے ہیں | | | | | |

ٱللَّهُ أَسۡرَعُ مَكۡرًاۚ إِنَّ رُسُلَنَا يَكۡتُبُونَ

| يَكۡتُبُونَ | رُسُلَنَا | إِنَّ | مَكۡرًاۚ | أَسۡرَعُ | ٱللَّهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ لکھتے ہیں | ہمارے رسول (فرشتے) | یقیناً | چال (چلنے) میں | سب سے زیادہ تیز ہے | اللہ |
| آپؐ کہہ دیجیے کہ اللہ اپنی چال چلنے میں کہیں زیادہ تیز ہے یقیناً ہمارے فرشتے وہ لکھتے ہیں | | | | | |

مَا تَمۡكُرُونَ ٢١ هُوَ ٱلَّذِى يُسَيِّرُكُمۡ فِى ٱلۡبَرِّ وَٱلۡبَحۡرِ

| مَا | تَمۡكُرُونَ ٢١ | هُوَ ٱلَّذِى | يُسَيِّرُكُمۡ | فِى ٱلۡبَرِّ | وَٱلۡبَحۡرِ |
|---|---|---|---|---|---|
| جو | تم چالیں چلتے ہیں | وہی ہے جو | تمھیں چلاتا ہے | خشکی میں | اور سمندر میں |
| جو تم چالیں چلتے ہیں۔ وہی ہے جو تمھیں خشکی اور سمندر میں چلاتا ہے | | | | | |

حَتَّىٰٓ إِذَا كُنتُمۡ فِى ٱلۡفُلۡكِ وَجَرَيۡنَ بِهِم

| حَتَّىٰٓ | إِذَا | كُنتُمۡ | فِى ٱلۡفُلۡكِ | وَجَرَيۡنَ | بِهِم |
|---|---|---|---|---|---|
| یہاں تک کہ | جب | تم ہوتے ہو | کشتیوں میں | اور وہ چلتی ہیں | اُنہیں لے کر |
| یہاں تک کہ جب تم کشتیوں میں ہوتے ہو اور وہ اُنہیں لے کر چلتی ہیں | | | | | |

بِرِيحٖ طَيِّبَةٖ وَفَرِحُواْ بِهَا جَآءَتۡهَا رِيحٌ عَاصِفٞ

| بِرِيحٖ طَيِّبَةٖ | وَفَرِحُواْ | بِهَا | جَآءَتۡهَا | رِيحٌ عَاصِفٞ |
|---|---|---|---|---|
| پاکیزہ(موافق)ہوا کے ساتھ | اور وہ خوش ہوتے ہیں | اس(ہوا) کے ساتھ | تو آتی ہے ان(کشتیوں) پر | سخت ہوا |
| پاکیزہ(موافق)ہوا کے ساتھ اور وہ اس(ہوا) کے ساتھ خوش ہوتے ہیں تو ان کشتیوں پر سخت ہوا آتی ہے | | | | |

وَجَآءَهُمُ ٱلۡمَوۡجُ مِن كُلِّ مَكَانٖ وَظَنُّوٓاْ أَنَّهُمۡ أُحِيطَ بِهِمۡ

| وَجَآءَهُمُ | ٱلۡمَوۡجُ | مِن كُلِّ مَكَانٖ | وَظَنُّوٓاْ | أَنَّهُمۡ | أُحِيطَ بِهِمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور آتی ہیں اُن کے پاس | لہریں | ہر جگہ سے | اور وہ گمان کرتے ہیں | کہ بیشک | گھیر لیا گیا ہے اُن کو |
| اور اُن کے پاس ہر جگہ سے لہریں آتی ہیں اور وہ گمان کرتے ہیں کہ اُن کو گھیر لیا گیا ہے | | | | | |

دَعَوُاْ ٱللَّهَ مُخۡلِصِينَ لَهُ ٱلدِّينَ لَئِنۡ أَنجَيۡتَنَا

| أَنجَيۡتَنَا | لَئِنۡ | ٱلدِّينَ | لَهُ | مُخۡلِصِينَ | دَعَوُاْ ٱللَّهَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تونے ہمیں نجات دی | کہ اگر | عبادت کو | اُسی کے لیے | خالص کرتے ہوئے | تو(اس وقت) پکارتے ہیں اللہ کو |
| تو اس وقت اللہ کو پکارتے ہیں اُسی کے لیے عبادت کو خالص کرتے ہوئے کہ اگر تونے ہمیں اس طوفان سے نجات دی | | | | | |

مِنۡ هَٰذِهِۦ لَنَكُونَنَّ مِنَ ٱلشَّٰكِرِينَ ٢٢ فَلَمَّآ أَنجَىٰهُمۡ

| أَنجَىٰهُمۡ | فَلَمَّآ | مِنَ ٱلشَّٰكِرِينَ ٢٢ | لَنَكُونَنَّ | مِنۡ هَٰذِهِۦ |
|---|---|---|---|---|
| اس (اللہ) نے نجات دی اُن کو | پھر جب | شکر گزاروں میں سے | تو یقیناً ہم ہو جائیں گے | اس (طوفان) سے |
| تو یقیناً ہم شکر گزاروں میں سے ہو جائیں گے پھر جب اللہ نے اُن کو نجات دی | | | | |

إِذَا هُمۡ يَبۡغُونَ فِي ٱلۡأَرۡضِ بِغَيۡرِ ٱلۡحَقِّۗ يَٰٓأَيُّهَا ٱلنَّاسُ إِنَّمَا بَغۡيُكُمۡ

| إِنَّمَا بَغۡيُكُمۡ | يَٰٓأَيُّهَا ٱلنَّاسُ | بِغَيۡرِ ٱلۡحَقِّۗ | فِي ٱلۡأَرۡضِ | يَبۡغُونَ | إِذَا هُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| تمھاری سرکشی (کا وبال) صرف | اے لوگوں | ناحق | زمین میں | سرکشی کرنے لگتے ہیں | تو فوراً وہ |
| تو فوراً وہ زمین میں ناحق سرکشی کرنے لگتے ہیں اے لوگوں تمھاری سرکشی (کا وبال) صرف | | | | | |

عَلَىٰٓ أَنفُسِكُمۖ مَّتَٰعَ ٱلۡحَيَوٰةِ ٱلدُّنۡيَاۖ ثُمَّ إِلَيۡنَا مَرۡجِعُكُمۡ فَنُنَبِّئُكُم

| فَنُنَبِّئُكُم | مَرۡجِعُكُمۡ | ثُمَّ إِلَيۡنَا | ٱلۡحَيَوٰةِ ٱلدُّنۡيَاۖ | مَّتَٰعَ | عَلَىٰٓ أَنفُسِكُمۖ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر ہم تمھیں خبر دینگے | تمھارا لوٹنا ہے | پھر ہماری ہی طرف | دنیا کی زندگی کا | (اُٹھالو) فائدہ | تمھاری جانوں پر ہے |
| تمھاری جانوں پر ہے اُٹھالو دنیا کی زندگی کا فائدہ پھر ہماری ہی طرف تمھارا لوٹنا ہے پھر ہم تمھیں خبر دینگے | | | | | |

بِمَا كُنتُمۡ تَعۡمَلُونَ ﴿٢٣﴾ إِنَّمَا مَثَلُ ٱلۡحَيَوٰةِ ٱلدُّنۡيَا كَمَآءٍ أَنزَلۡنَٰهُ

| بِمَا | كُنتُمۡ | تَعۡمَلُونَ ﴿٢٣﴾ | إِنَّمَا مَثَلُ ٱلۡحَيَوٰةِ ٱلدُّنۡيَا | كَمَآءٍ | أَنزَلۡنَٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| ساتھ اس کے جو | تم تھے | عمل کرتے | دینا کی زندگی کی مثال توبس | اس پانی کی طرح ہے | جو ہم نے اُتارا |
| جو کچھ تم عمل کرتے تھے۔ دینا کی زندگی کی مثال توبس اس پانی کی طرح ہے | | | | | |

مِنَ ٱلسَّمَآءِ فَٱخۡتَلَطَ بِهِۦ نَبَاتُ ٱلۡأَرۡضِ مِمَّا

| مِنَ ٱلسَّمَآءِ | فَٱخۡتَلَطَ | بِهِۦ | نَبَاتُ | ٱلۡأَرۡضِ | مِمَّا |
|---|---|---|---|---|---|
| آسمان سے | پھر مل جُل گئی | اس کے ذریعے سے | پیداور | زمین کی | اس چیز میں سے جسے |
| جو ہم نے آسمان سے اُتارا پھر اس پانی کے ساتھ نکل آتا ہے زمین کا سبزہ ' | | | | | |

يَأۡكُلُ ٱلنَّاسُ وَٱلۡأَنۡعَٰمُ حَتَّىٰٓ إِذَآ أَخَذَتِ

| يَأۡكُلُ | ٱلنَّاسُ | وَٱلۡأَنۡعَٰمُ | حَتَّىٰٓ | إِذَآ | أَخَذَتِ |
|---|---|---|---|---|---|
| کھاتے ہیں | لوگ | اور مویشی | یہاں تک کہ | جب | پکڑی |
| جس میں سے کھاتے ہیں انسان بھی اور چوپائے بھی' یہاں تک کہ جب زمین نے اپنی رونق پکڑی | | | | | |

ٱلۡأَرۡضُ زُخۡرُفَهَا وَٱزَّيَّنَتۡ وَظَنَّ أَهۡلُهَآ أَنَّهُمۡ

| ٱلۡأَرۡضُ | زُخۡرُفَهَا | وَٱزَّيَّنَتۡ | وَظَنَّ | أَهۡلُهَآ | أَنَّهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| زمین نے | اپنی رونق | اور مزین ہوگئی | اور گمان کیا | اس کے رہنے والوں نے | کہ بیشک وہ |
| اور مزین ہوگئی اور اس کے رہنے والوں نے گمان کیا | | | | | |

قَـٰدِرُونَ عَلَيۡهَآ أَتَىٰهَآ أَمۡرُنَا لَيۡلًا أَوۡ

| قَـٰدِرُونَ | عَلَيۡهَآ | أَتَىٰهَآ | أَمۡرُنَا | لَيۡلًا | أَوۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| قادر ہیں | اس (سے فائدہ اُٹھانے) پر | تو (اچانک) آگیا اس پر | ہمارا حکم (عذاب) | رات کو | یا |
| کہ بیشک وہ اس (سے فائدہ اُٹھانے) پر قادر ہیں تو اچانک آگیا اس پر ہمارا عذاب رات یا دن کے وقت | | | | | |

نَهَارٗا فَجَعَلۡنَٰهَا حَصِيدٗا كَأَن لَّمۡ تَغۡنَ بِٱلۡأَمۡسِۚ

| نَهَارٗا | فَجَعَلۡنَٰهَا | حَصِيدٗا | كَأَن | لَّمۡ تَغۡنَ | بِٱلۡأَمۡسِۚ |
|---|---|---|---|---|---|
| دن میں | تو ہم نے کر دیا اُس (لہلہاتی کھیتی) کو | کٹی ہوئی کھیتی (کی طرح) | گویا کہ | نہیں تھی وہ موجود | کل |
| تو ہم نے اُس لہلہاتی کھیتی کو کٹی ہوئی کھیتی کی طرح کر دیا گویا کہ وہ کل موجود ہی نہیں تھی | | | | | |

كَذَٰلِكَ نُفَصِّلُ ٱلۡأٓيَٰتِ لِقَوۡمٖ يَتَفَكَّرُونَ ٢٤ وَٱللَّهُ

| كَذَٰلِكَ | نُفَصِّلُ | ٱلۡأٓيَٰتِ | لِقَوۡمٖ | يَتَفَكَّرُونَ ٢٤ | وَٱللَّهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اسی طرح | ہم تفصیل سے بیان کرتے ہیں | اپنی آیات | ان لوگوں کے لیے | جو غور و فکر کرتے ہیں | اور اللہ |
| اسی طرح ہم اپنی آیات تفصیل سے بیان کرتے ہیں ان لوگوں کے لیے جو غور و فکر کرتے ہیں | | | | | |

يَدۡعُوٓاْ إِلَىٰ دَارِ ٱلسَّلَٰمِ وَيَهۡدِي مَن يَشَآءُ إِلَىٰ صِرَٰطٖ مُّسۡتَقِيمٖ ٢٥

| يَدۡعُوٓاْ | إِلَىٰ دَارِ ٱلسَّلَٰمِ | وَيَهۡدِي | مَن | يَشَآءُ | إِلَىٰ صِرَٰطٖ مُّسۡتَقِيمٖ ٢٥ |
|---|---|---|---|---|---|
| بلاتا ہے | سلامتی کے گھر (جنت) کی طرف | اور وہ ہدایت دیتا ہے | جس کو | وہ چاہتا ہے | سیدھے راستے کی طرف |
| اور اللہ سلامتی کے گھر (جنت) کی طرف بلاتا ہے اور اللہ جس کو چاہتا ہے سیدھے راستے کی طرف ہدایت دیتا ہے | | | | | |

لِّلَّذِينَ أَحۡسَنُواْ ٱلۡحُسۡنَىٰ وَزِيَادَةٞۖ وَلَا يَرۡهَقُ

| وَلَا يَرۡهَقُ | وَزِيَادَةٞۖ | ٱلۡحُسۡنَىٰ | أَحۡسَنُواْ | لِّلَّذِينَ |
|---|---|---|---|---|
| اور نہیں ڈھانپے گی | اور مزید (دیدار الٰہی) ہے | بدلہ (جنت) ہے | نیکیاں کیں | ان لوگوں کے لیے جنہوں نے |

ان لوگوں کے لیے جنہوں نے نیکیاں کیں بدلہ (جنت) ہے اور مزید (دیدار الٰہی) ہے

وُجُوهَهُمۡ قَتَرٞ وَلَا ذِلَّةٌۚ أُوْلَٰٓئِكَ أَصۡحَٰبُ ٱلۡجَنَّةِۖ هُمۡ

| هُمۡ | أَصۡحَٰبُ ٱلۡجَنَّةِۖ | أُوْلَٰٓئِكَ | وَلَا ذِلَّةٌۚ | قَتَرٞ | وُجُوهَهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ | جنتی ہیں | یہ لوگ | اور نہ ذلت | سیاہی | ان کے چہروں کو |

اور ان کے چہروں کو سیاہی اور ذلت نہیں ڈھانپے گی یہ لوگ جنتی ہیں

فِيهَا خَٰلِدُونَ ٢٦ وَٱلَّذِينَ كَسَبُواْ ٱلسَّيِّـَٔاتِ جَزَآءُ

| جَزَآءُ | ٱلسَّيِّـَٔاتِ | كَسَبُواْ | وَٱلَّذِينَ | خَٰلِدُونَ ٢٦ | فِيهَا |
|---|---|---|---|---|---|
| (تو) بدلہ | بُرے کام | کیے | اور وہ لوگ جنہوں نے | ہمیشہ رہیں گے | اس میں |

وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے۔ اور وہ لوگ جنہوں نے بُرے کام کیے

سَيِّئَةِۭ بِمِثۡلِهَا وَتَرۡهَقُهُمۡ ذِلَّةٞۖ مَّا لَهُم

| مَّا لَهُم | ذِلَّةٞۖ | وَتَرۡهَقُهُمۡ | بِمِثۡلِهَا | سَيِّئَةِۭ |
|---|---|---|---|---|
| نہیں ہو گا اُن کے لیے | اُن کو ذلت | اور ڈھانپ لے گی | اس (بُرائی) کے مثل ہی ہے | بُرائی کا |

تو بُرائی کا بدلہ اس (بُرائی) کے مثل ہی ہے اور ذلت اُن کو ڈھانپ لے گی

مِّنَ ٱللَّهِ مِنۡ عَاصِمٍۖ كَأَنَّمَآ أُغۡشِيَتۡ وُجُوهُهُمۡ قِطَعٗا

| مِّنَ ٱللَّهِ | مِنۡ عَاصِمٍۖ | كَأَنَّمَآ | أُغۡشِيَتۡ | وُجُوهُهُمۡ | قِطَعٗا |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| اللہ کے (عذاب) سے | کوئی بچانے والا | (یوں محسوس ہو گا) گویا کہ | اُڑھا دیئے گئے | اُن کے چہروں کو | ٹکڑے |
| اور اُن کو اللہ کے عذاب سے بچانے والا کوئی نہیں ہو گا | | | | | |

مِّنَ ٱلَّيۡلِ مُظۡلِمًاۚ أُوْلَٰٓئِكَ أَصۡحَٰبُ ٱلنَّارِۖ هُمۡ فِيهَا خَٰلِدُونَ ٢٧

| مِّنَ ٱلَّيۡلِ | مُظۡلِمًاۚ | أُوْلَٰٓئِكَ | أَصۡحَٰبُ ٱلنَّارِۖ | هُمۡ فِيهَا | خَٰلِدُونَ ٢٧ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| رات کے | جبکہ وہ اندھیری ہو | یہ لوگ | جہنمی ہیں | وہ اس میں | ہمیشہ رہیں گے |
| گویا ان کے چہروں پر تاریک رات کے ٹکرے اُڑھا دیئے گئے ہوں یہ لوگ جہنمی ہیں وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے | | | | | |

وَيَوۡمَ نَحۡشُرُهُمۡ جَمِيعٗا ثُمَّ نَقُولُ لِلَّذِينَ

| وَيَوۡمَ | نَحۡشُرُهُمۡ | جَمِيعٗا | ثُمَّ | نَقُولُ | لِلَّذِينَ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| اور (یاد کرو) جس دن | ہم اکٹھا کریں گے اُن | سب کو | پھر | ہم کہیں گے | اُن لوگوں کے لیے جنہوں نے |
| اور یاد کرو جس دن ہم اُن سب کو اکٹھا کرینگے پھر ہم کہیں گے اُن لوگوں سے جنہوں نے شرک کیا تھا | | | | | |

أَشۡرَكُواْ مَكَانَكُمۡ أَنتُمۡ وَشُرَكَآؤُكُمۡۚ فَزَيَّلۡنَا بَيۡنَهُمۡۖ

| أَشۡرَكُواْ | مَكَانَكُمۡ | أَنتُمۡ | وَشُرَكَآؤُكُمۡۚ | فَزَيَّلۡنَا | بَيۡنَهُمۡۖ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| شرک کیا تھا | اپنی اپنی جگہ پر ٹھہرے رہو | تم | اور تمھارے شریک | پھر ہم جدائی ڈال دینگے | اُن کے درمیان |
| اپنی اپنی جگہ پر ٹھہرے رہو تم اور تمھارے شریک پھر ہم اُن کے درمیان جدائی ڈال دینگے | | | | | |

وَقَالَ شُرَكَآؤُهُم مَّا كُنتُمۡ إِيَّانَا تَعۡبُدُونَ ۝٢٨ فَكَفَىٰ بِٱللَّهِ

| وَقَالَ | شُرَكَآؤُهُم | مَّا كُنتُمۡ | إِيَّانَا تَعۡبُدُونَ ۝٢٨ | فَكَفَىٰ | بِٱللَّهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور کہیں گے | اُن کے شریک | نہیں تھے تم | ہماری عبادت کرتے | پھر کافی ہے | اللہ |
| اور اُن کے شریک کہیں گے تم ہماری عبادت نہیں کرتے تھے۔ | | | | | |

شَهِيدَۢا بَيۡنَنَا وَبَيۡنَكُمۡ إِن كُنَّا عَنۡ عِبَادَتِكُمۡ

| شَهِيدَۢا | بَيۡنَنَا | وَبَيۡنَكُمۡ | إِن | كُنَّا | عَنۡ عِبَادَتِكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| گواہ | ہمارے درمیان | اور تمھارے درمیان | بلاشبہ | ہم تھے | تمھاری عبادت سے |
| پھر اللہ ہمارے اور تمھارے درمیان گواہ کافی ہے ہم تو تمھاری اس عبادت سے بالکل بے خبر تھے | | | | | |

لَغَٰفِلِينَ ۝٢٩ هُنَالِكَ تَبۡلُواْ كُلُّ نَفۡسٖ مَّآ أَسۡلَفَتۡۚ

| لَغَٰفِلِينَ ۝٢٩ | هُنَالِكَ | تَبۡلُواْ | كُلُّ نَفۡسٖ | مَّآ | أَسۡلَفَتۡۚ |
|---|---|---|---|---|---|
| غافل | وہاں | جانچ (جان) لے گا | ہر شخص | جو کچھ | اس نے کیا تھا (دنیا میں) |
| وہاں ہر شخص جانچ لے گا جو کچھ اس نے اس دنیا میں کیا تھا | | | | | |

وَرُدُّوٓاْ إِلَى ٱللَّهِ مَوۡلَىٰهُمُ ٱلۡحَقِّۖ وَضَلَّ عَنۡهُم

| وَرُدُّوٓاْ | إِلَى ٱللَّهِ | مَوۡلَىٰهُمُ | ٱلۡحَقِّۖ | وَضَلَّ | عَنۡهُم |
|---|---|---|---|---|---|
| اور وہ لوٹائے جائیں گے | اللہ کی طرف | جو ان کا مالک ہے | حقیقی | اور گم ہو جائے گا | اُن سے |
| اور وہ اللہ کی طرف لوٹائے جائیں گے جو ان کا حقیقی مالک ہے اور گم ہو جائے گا | | | | | |

مَّا كَانُواْ يَفۡتَرُونَ ۝٣٠ قُلۡ مَن يَرۡزُقُكُم مِّنَ ٱلسَّمَآءِ

| مِّنَ ٱلسَّمَآءِ | مَن يَرۡزُقُكُم | قُلۡ | يَفۡتَرُونَ ۝٣٠ | كَانُواْ | مَّا |
|---|---|---|---|---|---|
| آسمان سے | کون تمھیں رزق دیتا ہے | آپؐ کہہ دیجیے | وہ افترا باندھتے | تھے | جو |
| ان سے جو وہ افترا باندھتے تھے۔ آپؐ کہہ دیجیے کون تمھیں آسمان اور زمین سے رزق دیتا ہے | | | | | |

وَٱلۡأَرۡضِ أَمَّن يَمۡلِكُ ٱلسَّمۡعَ وَٱلۡأَبۡصَٰرَ وَمَن يُخۡرِجُ

| وَمَن يُخۡرِجُ | وَٱلۡأَبۡصَٰرَ | ٱلسَّمۡعَ | يَمۡلِكُ | أَمَّن | وَٱلۡأَرۡضِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور کون ہے وہ جو نکالتا ہے | اور آنکھوں کا | کانوں | مالک ہو | یا کون ہے وہ جو | اور زمین سے |
| یا کون ہے وہ جو مالک ہو تمھارے کانوں اور آنکھوں کا' | | | | | |

ٱلۡحَيَّ مِنَ ٱلۡمَيِّتِ وَيُخۡرِجُ ٱلۡمَيِّتَ مِنَ ٱلۡحَيِّ وَمَن

| وَمَن | مِنَ ٱلۡحَيِّ | ٱلۡمَيِّتَ | وَيُخۡرِجُ | مِنَ ٱلۡمَيِّتِ | ٱلۡحَيَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور کون ہے وہ جو | زندہ سے | مردہ کو | اور نکالتا ہے | مردہ سے | زندہ کو |
| اور کون زندہ کو مردہ سے اور مردہ کو سے زندہ سے نکالتا ہے | | | | | |

يُدَبِّرُ ٱلۡأَمۡرَۚ فَسَيَقُولُونَ ٱللَّهُۚ فَقُلۡ أَفَلَا تَتَّقُونَ ۝٣١

| أَفَلَا تَتَّقُونَ ۝٣١ | فَقُلۡ | ٱللَّهُۚ | فَسَيَقُولُونَ | ٱلۡأَمۡرَۚ | يُدَبِّرُ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیا پھر تم نہیں ڈرتے (اللہ سے | تو آپؐ کہہ دیجیے | اللہ | تو ضرور وہ کہیں گے | تمام کاموں کی | تدبیر کرتا ہے |
| اور کون تمام کاموں کی تدبیر کرتا ہے تو ضرور وہ کہیں گے "اللہ" تو آپؐ کہہ دیجیے کیا پھر تم اللہ سے نہیں ڈرتے۔ | | | | | |

فَذَٰلِكُمُ ٱللَّهُ رَبُّكُمُ ٱلۡحَقُّۖ فَمَاذَا بَعۡدَ ٱلۡحَقِّ

| فَذَٰلِكُمُ | ٱللَّهُ | رَبُّكُمُ | ٱلۡحَقُّۖ | فَمَاذَا | بَعۡدَ ٱلۡحَقِّ |
|---|---|---|---|---|---|
| چنانچہ یہی ہے | اللہ | تمھارارب | سچا | پھر کیا ہے | حق کے بعد |

چنانچہ یہی ہے اللہ تمھارا سچا رب۔ تو حق کے بعد کیا رہ جاتا ہے سوائے گمراہی کے ؟

إِلَّا ٱلضَّلَٰلُۖ فَأَنَّىٰ تُصۡرَفُونَ٣٢ كَذَٰلِكَ حَقَّتۡ

| إِلَّا | ٱلضَّلَٰلُۖ | فَأَنَّىٰ | تُصۡرَفُونَ٣٢ | كَذَٰلِكَ | حَقَّتۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| سوائے | گمراہی کے | پھر کہاں | تم پھیرے جاتے ہو | اسی طرح | ثابت ہو گئی |

پھر کہاں تم پھیرے جاتے ہو۔ اسی طرح تیرے رب کی بات ثابت ہو گئی

كَلِمَتُ رَبِّكَ عَلَى ٱلَّذِينَ فَسَقُوٓاْ أَنَّهُمۡ لَا يُؤۡمِنُونَ٣٣

| كَلِمَتُ | رَبِّكَ | عَلَى ٱلَّذِينَ | فَسَقُوٓاْ | أَنَّهُمۡ | لَا يُؤۡمِنُونَ٣٣ |
|---|---|---|---|---|---|
| بات | تیرے رب کی | ان لوگوں کے اوپر جنھوں نے | نافرمانی کی | کہ وہ | ایمان نہیں لائیں گے |

ان لوگوں کے اوپر جنھوں نے نافرمانی کی کہ وہ ایمان نہیں لائیں گے

قُلۡ هَلۡ مِن شُرَكَآئِكُم مَّن يَبۡدَؤُاْ ٱلۡخَلۡقَ

| قُلۡ | هَلۡ | مِن شُرَكَآئِكُم | مَّن | يَبۡدَؤُاْ | ٱلۡخَلۡقَ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہہ دیجے | کیا | تمھارے شریکوں میں سے کوئی ہے | جو | پہلی بار پیدا کرے | مخلوق کو |

کہہ دیجے کیا تمھارے شریکوں میں سے کوئی ہے جو مخلوق کو پہلی بار پیدا کرے

ثُمَّ يُعِيدُهُۥٓۚ قُلِ ٱللَّهُ يَبۡدَؤُاْ ٱلۡخَلۡقَ

| ثُمَّ | يُعِيدُهُۥٓۚ | قُلِ | ٱللَّهُ | يَبۡدَؤُاْ | ٱلۡخَلۡقَ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر | وہی دوبارہ بھی پیدا کرے اسے | کہہ دیجیے | اللہ ہی | پہلی مرتبہ پیدا کرتا ہے | مخلوق کو |
| پھر وہی اسے پہلی بار بھی پیدا کرے کہہ دیجیے اللہ ہی مخلوق کو پہلی مرتبہ پیدا کرتا ہے | | | | | |

ثُمَّ يُعِيدُهُۥۖ فَأَنَّىٰ تُؤۡفَكُونَ ٣٤ قُلۡ هَلۡ

| ثُمَّ | يُعِيدُهُۥۖ | فَأَنَّىٰ | تُؤۡفَكُونَ ٣٤ | قُلۡ | هَلۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر | وہی دوبارہ پیدا کرے گا اسے | پھر کہاں | تم بہکائے جاتے ہو | کہہ دیجیے | کیا |
| پھر وہی اسے دوبارہ پیدا کرے گا پھر کہاں تم بہکائے جاتے ہو۔ کہہ دیجیے کیا | | | | | |

مِن شُرَكَآئِكُم مَّن يَهۡدِيٓ إِلَى ٱلۡحَقِّۚ قُلِ ٱللَّهُ يَهۡدِي

| مِن شُرَكَآئِكُم | مَّن يَهۡدِيٓ | إِلَى ٱلۡحَقِّۚ | قُلِ | ٱللَّهُ | يَهۡدِي |
|---|---|---|---|---|---|
| تمھارے شریکوں میں سے کوئی ہے | جو ہدایت دیتا ہو | حق کی طرف | کہہ دیجیے | اللہ | ہدایت دیتا ہے |
| تمھارے شریکوں میں سے کوئی ہے جو حق کی طرف ہدایت دیتا ہو۔ کہہ دیجیے اللہ حق کی طرف ہدایت دیتا ہے | | | | | |

لِلۡحَقِّۗ أَفَمَن يَهۡدِيٓ إِلَى ٱلۡحَقِّ أَحَقُّ أَن

| لِلۡحَقِّۗ | أَفَمَن | يَهۡدِيٓ | إِلَى ٱلۡحَقِّ | أَحَقُّ | أَن |
|---|---|---|---|---|---|
| حق کی طرف | کیا پھر جو | ہدایت دیتا ہو | حق کی طرف | زیادہ حقدار ہے | اس بات کا کہ |
| کیا پھر جو حق کی طرف ہدایت دیتا ہو زیادہ حقدار ہے | | | | | |

يُتَّبَعَ أَمَّن لَّا يَهِدِّيٓ إِلَّآ أَن يُهۡدَىٰۖ

| يُتَّبَعَ | أَمَّن | لَّا يَهِدِّيٓ | إِلَّآ | أَن | يُهۡدَىٰۖ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس کا اتباع کیا جائے | یا وہ جو | خود ہدایت یافتہ نہیں ہے | مگر | یہ کہ | وہ ہدایت دیا جائے (حق کی؟) |

اس بات کا کہ اس کا اتباع کیا جائے یا وہ جو خود ہدایت یافتہ نہیں ہے مگر یہ کہ وہ ہدایت دیا جائے (حق کی؟)

فَمَا لَكُمۡ كَيۡفَ تَحۡكُمُونَ۝٣٥ وَمَا يَتَّبِعُ أَكۡثَرُهُمۡ إِلَّا

| فَمَا لَكُمۡ | كَيۡفَ | تَحۡكُمُونَ۝٣٥ | وَمَا يَتَّبِعُ | أَكۡثَرُهُمۡ | إِلَّا |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر کیا ہے تمھیں | کیسے | تم فیصلہ کرتے ہو | اور نہیں فیصلہ کرتے | ان کے اکثر | مگر |

تو تمھیں کیا ہو گیا ہے 'تم کیسے فیصلے کرتے ہو! اور ان کے اکثر فیصلہ نہیں کرتے مگر گمان کی

ظَنًّاۚ إِنَّ ٱلظَّنَّ لَا يُغۡنِي مِنَ ٱلۡحَقِّ شَيۡـًٔاۚ

| ظَنًّاۚ | إِنَّ | ٱلظَّنَّ | لَا يُغۡنِي | مِنَ ٱلۡحَقِّ | شَيۡـًٔاۚ |
|---|---|---|---|---|---|
| گمان کی | بیشک | گمان | نہیں فائدہ دیتا | حق کے مقابلے | کچھ بھی |

بیشک حق کے مقابلے میں گمان کچھ بھی فائدہ نہیں دیتا

إِنَّ ٱللَّهَ عَلِيمُۢ بِمَا يَفۡعَلُونَ۝٣٦ وَمَا كَانَ

| إِنَّ | ٱللَّهَ | عَلِيمُۢ | بِمَا | يَفۡعَلُونَ۝٣٦ | وَمَا كَانَ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | جاننے والا ہے | اس چیز کو جو | وہ کر رہے ہیں | اور نہیں ہے |

یقیناً اللہ جاننے والا ہے جو کچھ یہ کر رہے ہیں۔

هَٰذَا ٱلْقُرْءَانُ أَن يُفْتَرَىٰ مِن دُونِ ٱللَّهِ وَلَٰكِن

| هَٰذَا | ٱلْقُرْءَانُ | أَن | يُفْتَرَىٰ | مِن دُونِ ٱللَّهِ | وَلَٰكِن |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ | قرآن | کہ | گھڑ لیا گیا ہو | غیر اللہ کی طرف سے | اور لیکن |
| اور نہیں ہے یہ قرآن کہ غیر اللہ کی طرف سے گھڑ لیا گیا ہو | | | | | |

تَصْدِيقَ ٱلَّذِى بَيْنَ يَدَيْهِ وَتَفْصِيلَ ٱلْكِتَٰبِ

| تَصْدِيقَ | ٱلَّذِى | بَيْنَ يَدَيْهِ | وَتَفْصِيلَ | ٱلْكِتَٰبِ |
|---|---|---|---|---|
| یہ تو تصدیق کرنے والا ہے | اس (کتاب) کی جو | اس سے پہلے ہوئیں | اور تفصیل بیان کرنے والا ہے | تمام کتابوں کی |
| اور لیکن یہ تو ان کتابوں کی تصدیق کرنے والا ہے جو اس سے پہلے نازل ہوئیں اور تمام کتابوں کی تفصیل بیان کرنے والا ہے | | | | |

لَا رَيْبَ فِيهِ مِن رَّبِّ ٱلْعَٰلَمِينَ ﴿٣٧﴾ أَمْ يَقُولُونَ

| لَا رَيْبَ | فِيهِ | مِن رَّبِّ ٱلْعَٰلَمِينَ ﴿٣٧﴾ | أَمْ | يَقُولُونَ |
|---|---|---|---|---|
| نہیں ہے کوئی شک | اس میں | یہ رب العالمین کی طرف سے ہے | یا | وہ (کافر) کہتے ہیں کہ |
| اس میں کوئی شک نہیں ہے یہ رب العالمین کی طرف سے ہے۔ یا وہ (کافر) کہتے ہیں کہ | | | | |

ٱفْتَرَىٰهُ ۖ قُلْ فَأْتُوا۟ بِسُورَةٍ مِّثْلِهِۦ وَٱدْعُوا۟

| ٱفْتَرَىٰهُ ۖ | قُلْ | فَأْتُوا۟ | بِسُورَةٍ | مِّثْلِهِۦ | وَٱدْعُوا۟ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس (رسولؐ) نے اسے خود گھڑا ہے | آپؐ کہہ دیجیے | پھر تم لے آؤ | کوئی سورت | اس جیسی | اور تم بلالو |
| اس (رسولؐ) نے اسے خود گھڑا ہے آپؐ کہہ دیجیے پھر تم اس جیسی کوئی سورت لے آؤ | | | | | |

مَنِ ٱسۡتَطَعۡتُم مِّن دُونِ ٱللَّهِ إِن كُنتُمۡ صَٰدِقِينَ ٣٨ بَلۡ

| مَنِ ٱسۡتَطَعۡتُم | مِّن دُونِ ٱللَّهِ | إِن | كُنتُمۡ | صَٰدِقِينَ ٣٨ | بَلۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| جنہیں تم (بلانے کی) استطاعت رکھتے ہو | اللہ کے سوا | اگر | تم ہو | سچے | بلکہ |

اور تم بلالو اللہ کے سوا جنہیں تم (بلانے کی) استطاعت رکھتے ہو اگر تم سچے ہو۔

كَذَّبُواْ بِمَا لَمۡ يُحِيطُواْ بِعِلۡمِهِۦ وَلَمَّا يَأۡتِهِمۡ

| كَذَّبُواْ | بِمَا | لَمۡ يُحِيطُواْ | بِعِلۡمِهِۦ | وَلَمَّا يَأۡتِهِمۡ |
|---|---|---|---|---|
| جھٹلایا | اس چیز کو کہ | نہیں انہوں نے احاطہ کیا تھا | اس کے علم کا | اور ابھی تک نہیں آئی تھی ان کے پاس |

بلکہ انہوں نے اسے جھٹلایا اس چیز کو کہ انہوں نے اس کے علم کا احاطہ نہیں کیا تھا

تَأۡوِيلُهُۥۚ كَذَٰلِكَ كَذَّبَ ٱلَّذِينَ مِن قَبۡلِهِمۡۖ فَٱنظُرۡ

| تَأۡوِيلُهُۥۚ | كَذَٰلِكَ | كَذَّبَ | ٱلَّذِينَ | مِن قَبۡلِهِمۡۖ | فَٱنظُرۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس کی حقیقت | اسی طرح | جھٹلایا تھا | ان لوگوں نے جو | ان سے پہلے تھے | پھر آپ دیکھیے |

اور ابھی تک ان کے پاس اس کی کوئی حقیقت نہیں آئی تھی اسی طرح ان سے پہلے لوگوں نے جھٹلایا تھا

كَيۡفَ كَانَ عَٰقِبَةُ ٱلظَّٰلِمِينَ ٣٩ وَمِنۡهُم مَّن يُؤۡمِنُ

| كَيۡفَ | كَانَ | عَٰقِبَةُ | ٱلظَّٰلِمِينَ ٣٩ | وَمِنۡهُم | مَّن يُؤۡمِنُ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیسا | ہوا | انجام | ظالم لوگوں کا | اور بعض ان میں سے وہ ہیں جو | ایمان لائے |

پھر آپ دیکھیے کیسا ہوا ظالم لوگوں کا انجام! اور بعض ان میں سے وہ ہیں جو اس پر ایمان لائے

بِهِۦ وَمِنۡهُم مَّن لَّا يُؤۡمِنُ بِهِۦۚ وَرَبُّكَ

| بِهِۦ | وَمِنۡهُم | مَّن | لَّا يُؤۡمِنُ | بِهِۦۚ | وَرَبُّكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس کے ساتھ | اور بعض اُن میں سے وہ ہیں | جو | نہیں ایمان لائے | اس کے ساتھ | اور آپؐ کا رب |
| اور بعض اُن میں سے وہ ہیں جو ایمان نہیں لائے | | | | | |

أَعۡلَمُ بِٱلۡمُفۡسِدِينَ ٤٠ وَإِن كَذَّبُوكَ فَقُل لِّي

| أَعۡلَمُ | بِٱلۡمُفۡسِدِينَ ٤٠ | وَإِن | كَذَّبُوكَ | فَقُل | لِّي |
|---|---|---|---|---|---|
| خوب جانتا ہے | فساد کرنے والوں کو | اور اگر | وہ آپؐ کو جھٹلائیں | تو آپؐ کہہ دیجیے | میرے لیے |
| اور آپؐ ﷺ کا رب فساد کرنے والوں کو خوب جانتا ہے اور اگر وہ آپؐ ﷺ کو جھٹلائیں تو آپؐ ﷺ کہہ دیجیے | | | | | |

عَمَلِي وَلَكُمۡ عَمَلُكُمۡۖ أَنتُم بَرِيٓـُٔونَ مِمَّآ

| عَمَلِي | وَلَكُمۡ | عَمَلُكُمۡۖ | أَنتُم | بَرِيٓـُٔونَ | مِمَّآ |
|---|---|---|---|---|---|
| میرا عمل ہے | اور تمھارے لیے | تمھارا عمل ہے | تم | بری ہو | اس سے جو میں |
| میرے لیے میرا عمل ہے اور تمھارے لیے تمھارا عمل ہے | | | | | |

أَعۡمَلُ وَأَنَا۠ بَرِيٓءٞ مِّمَّا تَعۡمَلُونَ ٤١ وَمِنۡهُم

| أَعۡمَلُ | وَأَنَا۠ | بَرِيٓءٞ | مِّمَّا | تَعۡمَلُونَ ٤١ | وَمِنۡهُم |
|---|---|---|---|---|---|
| عمل کرتا ہوں | اور میں | بری ہوں | اس سے جو | تم عمل کرتے ہو | اور بعض ان میں سے |
| تم میرے عمل سے بری ہو میں تمھارے عمل سے بری ہوں۔ | | | | | |

مَّن يَسۡتَمِعُونَ إِلَيۡكَۚ أَفَأَنتَ تُسۡمِعُ ٱلصُّمَّ

| مَّن | يَسۡتَمِعُونَ | إِلَيۡكَۚ | أَفَأَنتَ | تُسۡمِعُ | ٱلصُّمَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ ہیں جو | کان لگاتے ہیں | آپ کی طرف | کیا پھر آپ | سنا سکتے ہیں | بہروں کو |
| اور بعض ان میں سے وہ ہیں جو جو بڑی توجہ سے آپ ﷺ کی باتیں سنتے ہیں تو کیا پھر آپ ﷺ بہروں کو سنا سکتے ہیں | | | | | |

وَلَوۡ كَانُواْ لَا يَعۡقِلُونَ ٤٢ وَمِنۡهُم مَّن يَنظُرُ

| وَلَوۡ | كَانُواْ | لَا يَعۡقِلُونَ ٤٢ | وَمِنۡهُم | مَّن | يَنظُرُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور اگرچہ | ہوں وہ | نہ عقل رکھتے؟ | اور بعض ان میں سے | وہ ہیں جو | دیکھتے ہیں |
| چاہے وہ عقل سے کام نہ لیتے ہوں۔ اور بعض ان میں سے وہ ہیں جو آپ ﷺ کی طرف دیکھتے ہیں | | | | | |

إِلَيۡكَۚ أَفَأَنتَ تَهۡدِي ٱلۡعُمۡيَ وَلَوۡ كَانُواْ

| إِلَيۡكَۚ | أَفَأَنتَ | تَهۡدِي | ٱلۡعُمۡيَ | وَلَوۡ | كَانُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| آپ کی طرف | کیا پھر آپ | راستہ دکھا سکتے ہیں | اندھوں کو | اور اگرچہ | وہ ہوں |
| کیا پھر آپ ﷺ اندھوں کو راستہ دکھا سکتے ہیں اگرچہ وہ نہ دیکھتے ہوں | | | | | |

لَا يُبۡصِرُونَ ٤٣ إِنَّ ٱللَّهَ لَا يَظۡلِمُ ٱلنَّاسَ شَيۡـٔٗا

| لَا يُبۡصِرُونَ ٤٣ | إِنَّ | ٱللَّهَ | لَا يَظۡلِمُ | ٱلنَّاسَ | شَيۡـٔٗا |
|---|---|---|---|---|---|
| نہ دیکھتے؟ | بیشک | اللہ | ظلم نہیں کرتا | لوگوں پر | کچھ بھی |
| بیشک اللہ لوگوں پر کچھ بھی ظلم نہیں کرتا | | | | | |

وَلَـٰكِنَّ ٱلنَّاسَ أَنفُسَهُمۡ يَظۡلِمُونَ﴿٤٤﴾ وَيَوۡمَ يَحۡشُرُهُمۡ

| وَلَـٰكِنَّ | ٱلنَّاسَ | أَنفُسَهُمۡ | يَظۡلِمُونَ﴿٤٤﴾ | وَيَوۡمَ |
|---|---|---|---|---|
| اور لیکن | لوگ | اپنی جانوں پر (خود ہی) | ظلم کرتے ہیں | اور جس دن |
| لیکن لوگ خود ہی اپنی جانوں پر ظلم کرتے ہیں۔ | | | | |

يَحۡشُرُهُمۡ كَأَن لَّمۡ يَلۡبَثُوٓاْ إِلَّا سَاعَةً

| يَحۡشُرُهُمۡ | كَأَن | لَّمۡ يَلۡبَثُوٓاْ | إِلَّا | سَاعَةً |
|---|---|---|---|---|
| وہ انہیں اکھٹا کرے گا (تو انہیں یوں محسوس ہو گا) | گویا کہ | نہ وہ رہے تھے (دنیا میں) | مگر | ایک گھڑی |
| اور جس دن وہ انہیں اکھٹا کرے گا (تو انہیں یوں محسوس ہو گا) گویا کہ وہ نہیں رہے دنیا میں مگر ایک دن کی گھڑی ' | | | | |

مِّنَ ٱلنَّهَارِ يَتَعَارَفُونَ بَيۡنَهُمۡۚ قَدۡ خَسِرَ ٱلَّذِينَ

| مِّنَ ٱلنَّهَارِ | يَتَعَارَفُونَ | بَيۡنَهُمۡۚ | قَدۡ | خَسِرَ | ٱلَّذِينَ |
|---|---|---|---|---|---|
| دن کی | وہ ایک دوسرے کو پہنچان لیں گے | آپس میں | یقیناً | خسارہ پایا | ان لوگوں نے جنھوں نے |
| وہ آپس میں ایک دوسرے کو پہنچان لیں گے یقیناً خسارہ پایا | | | | | |

كَذَّبُواْ بِلِقَآءِ ٱللَّهِ وَمَا كَانُواْ مُهۡتَدِينَ﴿٤٥﴾ وَإِمَّا نُرِيَنَّكَ

| كَذَّبُواْ | بِلِقَآءِ ٱللَّهِ | وَمَا كَانُواْ | مُهۡتَدِينَ﴿٤٥﴾ | وَإِمَّا | نُرِيَنَّكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| جھٹلایا | اللہ کی ملاقات کو | اور وہ نہ تھے | ہدایت پر چلنے والے | اور اگر | ہم دکھائیں آپؐ کو |
| ان لوگوں نے جنھوں نے اللہ کی ملاقات کو جھٹلایا اور وہ ہدایت پر چلنے والے نہ تھے۔ | | | | | |

بَعۡضَ ٱلَّذِی نَعِدُهُمۡ أَوۡ نَتَوَفَّیَنَّكَ فَإِلَیۡنَا مَرۡجِعُهُمۡ

| بَعۡضَ | ٱلَّذِی | نَعِدُهُمۡ | أَوۡ نَتَوَفَّیَنَّكَ | فَإِلَیۡنَا | مَرۡجِعُهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| بعض | وہ (عذاب) کہ | ہم وعدہ کرتے ہیں ان سے | یا ہم وفات دے دیں آپ ؐ کو | تو ہماری طرف ہی | ان کی واپسی ہے |
| اور اگر ہم آپ ﷺ کو دکھائیں بعض وہ (عذاب) کہ ان سے ہم وعدہ کرتے ہیں یا ہم آپ ﷺ کو وفات دے دیں | | | | | |

ثُمَّ ٱللَّهُ شَهِیدٌ عَلَىٰ مَا یَفۡعَلُونَ ﴿٤٦﴾ وَلِكُلِّ أُمَّةٍ

| ثُمَّ | ٱللَّهُ | شَهِیدٌ | عَلَىٰ مَا | یَفۡعَلُونَ ﴿٤٦﴾ | وَلِكُلِّ أُمَّةٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر | اللہ تعالیٰ | گواہ ہے | ان (کاموں) پر جو | وہ کرتے ہیں | اور ہر اُمت کے لیے |
| تو ہماری ہی طرف ان کی واپسی ہے پھر اللہ تعالیٰ گواہ ہے ان (کاموں) پر جو وہ کرتے ہیں۔ | | | | | |

رَّسُولٌۖ فَإِذَا جَآءَ رَسُولُهُمۡ قُضِیَ بَیۡنَهُم

| رَّسُولٌۖ | فَإِذَا | جَآءَ | رَسُولُهُمۡ | قُضِیَ | بَیۡنَهُم |
|---|---|---|---|---|---|
| ایک رسول ہے | پھر جب | آ گیا | ان کا رسول | تو فیصلہ کر دیا گیا | ان کے درمیان |
| اور ہر اُمت کے لیے ایک رسول ہے پھر جب ان کا رسول آ گیا تو ان کے درمیان انصاف کے ساتھ فیصلہ کر دیا گیا | | | | | |

بِٱلۡقِسۡطِ وَهُمۡ لَا یُظۡلَمُونَ ﴿٤٧﴾ وَیَقُولُونَ مَتَىٰ هَـٰذَا

| بِٱلۡقِسۡطِ | وَهُمۡ | لَا یُظۡلَمُونَ ﴿٤٧﴾ | وَیَقُولُونَ | مَتَىٰ | هَـٰذَا |
|---|---|---|---|---|---|
| انصاف کے ساتھ | اور وہ | ظلم نہیں کیے جاتے تھے | اور وہ (کافر) کہتے ہیں | کب (پورا) ہو گا | یہ |
| اور وہ ظلم نہیں کیے جاتے تھے۔ اور وہ (کافر) کہتے ہیں کہ کب یہ (عذاب) کا وعدہ پورا ہو گا | | | | | |

ٱلۡوَعۡدُ إِن كُنتُمۡ صَٰدِقِينَ ﴿٤٨﴾ قُل لَّآ أَمۡلِكُ

| ٱلۡوَعۡدُ | إِن | كُنتُمۡ | صَٰدِقِينَ ﴿٤٨﴾ | قُل | لَّآ أَمۡلِكُ |
|---|---|---|---|---|---|
| وعدہ (عذاب کا) | اگر | ہو تم | سچے؟ | آپ کہہ دیجیے | نہیں میں اختیار رکھتا |

اگر تم سچے ہو۔ آپ ﷺ کہہ دیجیے

لِنَفۡسِي ضَرًّا وَلَا نَفۡعًا إِلَّا مَا شَآءَ ٱللَّهُۗ

| لِنَفۡسِي | ضَرًّا | وَلَا نَفۡعًا | إِلَّا | مَا | شَآءَ ٱللَّهُۗ |
|---|---|---|---|---|---|
| اپنے نفس کے لیے | کسی نقصان کا | اور نہ کسی نفع کا | مگر | جو | اللہ چاہے |

کہ میں تو خود اپنی جان کے لیے بھی کوئی اختیار نہیں رکھتا' نہ کسی نقصان کا نہ نفع کا' سوائے اس کے جو اللہ چاہے

لِكُلِّ أُمَّةٍ أَجَلٌۚ إِذَا جَآءَ أَجَلُهُمۡ فَلَا يَسۡتَـٔۡخِرُونَ

| لِكُلِّ أُمَّةٍ | أَجَلٌۚ | إِذَا | جَآءَ | أَجَلُهُمۡ | فَلَا يَسۡتَـٔۡخِرُونَ |
|---|---|---|---|---|---|
| ہر اُمت کے لیے | ایک میعاد ہے | جب | آجاتی ہے | اُن کی میعاد | تو نہ وہ پیچھے رہ سکتے ہیں (اس سے) |

ہر اُمت کے لیے ایک میعاد ہے جب اُن کی میعاد آجاتی ہے تو نہ وہ اس سے ایک گھڑی پیچھے رہ سکتے ہیں

سَاعَةً وَلَا يَسۡتَقۡدِمُونَ ﴿٤٩﴾ قُلۡ أَرَءَيۡتُمۡ إِنۡ أَتَىٰكُمۡ

| سَاعَةً | وَلَا يَسۡتَقۡدِمُونَ ﴿٤٩﴾ | قُلۡ | أَرَءَيۡتُمۡ | إِنۡ | أَتَىٰكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| ایک گھڑی | اور نہ آگے بڑھ سکتے ہیں | آپ کہہ دیجیے | بھلا تم بتاؤ | اگر | آجائے تمھارے پاس |

اور نہ آگے بڑھ سکتے ہیں۔ آپ ﷺ کہہ دیجیے بھلا تم بتاؤ اگر تمھارے پاس آجائے

